میں تاویل نہیں اس عبارت کی تبدیل وتحریف ہے۔ اس کی کیا امید کیجا سکتی ہے کہ ان لوگوں کو قبول حق کی توفیق ہوگی۔ ہم ان کے معاملے کو داور محشر کے سپرد کر کے رخصت ہو رہے ہیں۔ وہی احکم الحاکمین ہے۔ البتہ جو لوگ اپنے سینے میں ایمان کی ذرا بھی رمق محسوس کرتے ہیں ان سے گزارش ہے کہ وہ اکابر دیوبند کی مذکورہ بالا عبارتیں اور ان کے نیاز مندوں کی توجیہیں۔ اور پھر ان پر ہمارے معروضات کو خالی الذہن غیر جانبدار ہو کر پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان پر واضح ہو جائیگا کہ یہ عبارتیں کفری ہیں۔ ان میں ضروریات دین کا انکار ہے۔ اس میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین ہے۔

## حفظ الایمان میں اللہ عزوجل کے عالم الغیب ہونے کا انکار

حفظ الایمان جس سوال کے جواب میں لکھی گی ہے وہ ابھی مذکور ہوا ہے۔ اس پر ایک نظر ڈال لیں۔ زید نے یہ کہا ہے ــ علم غیب کی دو قسمیں ہیں ــ بالذات ــ اس معنی کر عالم الغیب حق تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں۔ اس کے جواب میں مبدا اللتیا والتی اخیر میں لکھا

"اجوبۂ مذکورہ سے واضح ہوگیا کہ زید کا عقیدہ اور قول سراسر غلط اور خلاف نصوص شرعیہ ہے ہرگز اس کا قول کرنا کسی کو جائز نہیں۔ زید کو چاہئے کہ توبہ کرے اور اتباع سنت اختیار کرے۔" حفظ الایمان صفہ ٩

جب زید کا عقیدہ اور قول ــ سراسر غلط ہوا ــ تو اس کا یہ عقیدہ اور قول بھی غلط ہوا جو اس نے کہا تھا:

اس معنی کر عالم الغیب خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں۔

اس جملے کے چار اجزا ہیں ــ اول اللہ تعالیٰ کا علم بالذات ہے۔ دوم اللہ عزوجل عالم الغیب ہے۔ سوم اللہ عزوجل کے سوا اور کسی کا علم بالذات نہیں۔ چہارم یہ کہ اللہ عزوجل کے سوا اور کوئی عالم الغیب نہیں۔

اشفاق نواز سنگری جنان

چار چھ نیک بندے بے بس بیچارے ترساں ہراساں خوف کے مارے انھوں نے ان کی خدمتگاری فرمانبرداری کرتے دن گزارے، جس نے روشن کردیا کہ کافری اُس کے نیک بندے ہیں تو وعدہ خلاف دغاباز حق کا چھپانے والا باطل کا چمکانے والا بندوں کو دھوکے دے کر اُلٹی سمجھانے والا اب کچھ ہُوا ایسے کو جو خود مختار نہیں بلکہ اُس پر واجب ہے کہ یہ یہ کرے اور یہ یہ نہ کرے، اور حزویہ کہ اس پر واجب تھا بندوں کے حق میں بہتر کرنا یہ بندوں کے حق میں بہتر تھا کہ ان کی ہدایت کو جو کتاب اتری ظالموں کے پنجے میں رکھی جائے کہ وہ اسے کتریں بدلیں اور اصل ہدایت پہاڑ کی کھوہ میں چھپادی جائے جس کی وہ ہوانہ پائیں یہ بندوں کے حق میں اصلح تھا کہ اعداء غالب محبوب مغلوب، باطل غالب حق مغلوب، اچھا واجب ادا کیا وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ، یہ ہے رافضیوں کا خدا، کیا خدا ایسا ہوتا ہے تعالی اللہ کیا وہ خدا کو جانتے ہیں، حاش للہ سبحٰن رب العرش عما یصفون ○

## (۱۰) وہابیوں کے جھوٹے خدا

وہابی ایسے کو خدا کہتا ہے جسے[عہ۱] مکان، زمان، جہت، ماہیت، ترکیب عقلی سے پاک کہنا بدعت حقیقیہ کے قبیل سے اور صریح کفروں کے ساتھ گننے کے قابل ہے جس کا سچا ہونا کچھ ضرور نہیں جھوٹا بھی ہو سکتا ہے، ایسے کہ[عہ۲] جس کی بات پر اعتبار نہیں، نہ اُس کی کتاب قابلِ استناد نہ اُس کا دین لائق اعتماد، ایسے کو جس[عہ۳] میں ہر عیب و نقص کی گنجائش ہے جو اپنی مشیت بنی رکھنے کو قصداً عیبی بننے سے بچتا ہے، چاہے تو ہر گندگی میں آلودہ ہوجائے، ایسے کو جس[عہ۴] کا علم حاصل کیے حاصل ہوتا ہے اس کا علم اس کے اختیار میں ہے چاہے تو جاہل رہے، ایسے کو جس[عہ۵] کا بہکنا، بھولنا، سونا، اونگھنا، غافل رہنا، ظالم ہونا حتی کہ مرجانا سب کچھ ممکن ہے کھانا پینا، پیشاب کرنا، پاخانہ پھرنا، ناچنا، تھرکنا، نٹ کی طرح کلا کھیلنا، عورتوں سے جماع کرنا، لواطت جیسی خبیث بے حیائی کا مرتکب ہونا حتی کہ مخنث کی طرح خود مفعول بننا، کوئی خباثت کوئی فضیحت اُس کی شان[عہ۶]

---

عہ۱: ایضاح الحق اسمٰعیل دہلوی مطبع فاروقی ۱۲۹۷ھ دہلی مع ترجمہ صفحہ ۳۵ و ۳۶۔

عہ۲: دیکھو سبحٰن السبوح تنزیہ دوم دلیل دوم۔ عہ۳: رسالہ یکروزی اسمٰعیل دہلوی ص ۱۳۵۔

عہ۴: تقویۃ الایمان اسمٰعیل دہلوی مطبع فاروقی دہلی ۱۲۹۳ھ ص ۲۰۔

عہ۵: دیکھو یکروزی ص ۱۳۵ مع کوکب شہابیہ ۱۵ و سبحٰن السبوح طبع بار سوم ص ۶۴ تا ۶۷ و دامان باغ سبحٰن السبوح ص ۵۳ تا ۵۶ و ایکان جانگداز ص ۱۹ وغیرہ۔ عہ۶: یکروزی مردود مع منہ کو رود و دو۔





غزالی دوراں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی مایہ ناز کتاب

# الحق المبین کی
# حقانیت



جلد دوم

مولف

## محمد ممتاز تیمور قادری

پیشکش: هداية الامة انٹرنیشنل







ہیں۔ الغرض ان دونوں عبارات کا حاصل یہ ہے کہ حکم اور اطلاق میں فرق ہوتا ہے بعض دفعہ صفت کے موجود ہونے کے باوجود موصوف پہ اطلاق درست نہیں ہوتا۔ اب تھانوی صاحب سے سائل نے کچھ یوں سوال کیا:۔

اور کہتا ہے کہ علم غیب کی دو قسمیں ہیں۔ بالذات۔ اس معنیٰ کو عالم الغیب خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں ہو سکتا۔ اور بواسطہ۔ اس معنیٰ کر رسول اللہ ﷺ عالم الغیب تھے۔ زید کا یہ استدلال اور عقیدہ و علم کیسا ہے (حفظ الایمان ص 81، ستمبر 1980، انجمن ارشاد المسلمین، لاہور پاکستان)

اس سوال میں سائل نے علم غیب کی دو قسمیں ذکر کی ہیں، ایک ذاتی اور دوسرا عطائی، اس میں کہیں بھی اطلاق کا لفظ موجود نہیں۔ لہذا سائل کا سوال علم غیب کے متعلق تھا، اب اس کا جواب دیتے ہوئے تھانوی صاحب لکھتے ہیں:۔

آپ (ﷺ) کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب؟ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید، و عمر بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے" (حفظ الایمان)

اس عبارت کے آغاز میں تھانوی صاحب نے دوٹوک لکھا ہے کہ علم غیب کا حکم کیا جانا یعنی وہ عالم الغیب کے اطلاق پہ نہیں بلکہ علم غیب کے حکم پہ گفتگو کرتے ہوئے اس کی ہی نفی کے درپے ہیں، اور یہاں علم غیب کا تعلق رسول اللہ ﷺ کی ذات گرامی ہے۔ اب تھانوی صاحب نے اس علم غیب کی دو قسمیں بیان کی ہیں، ایک کل علم غیب، جس کو عقلاً و نقلاً باطل قرا دیا، اور دوسری بعض علم غیب جس کو تسلیم کرتے ہوئے یہ خبیث استدلال کیا کہ اگر بعض علو



مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی کی کتاب بسط البنان کا پہلا رد

# وقعات السنان

## الی

# حلق المسماۃ بسط البنان

۱۳۳۰ھ











یہ دلیل نہ ہوئی بلکہ طلب دلیل ہوئی، اور یہ قائل مستدل نہ رہا بلکہ مانع ہوگیا، مگر خود اسے اب تک تسلیم ہے کہ وہ مستدل ہے مانع نہیں، اس کی یہ تقریر دلیل بے سوال نہیں، تو اسی کے منہ واضح ہوا کہ اس کی دوشق میں اس تیسری کا دخول "حفظ الایمان" تو "خلفشٔ الایمان" اس "بسط البنان" کے ص ۴ لکھنے تک بھی اس کے ذہن میں نہ تھا، اب خصم کی مار بچانے کو یہ جھوٹا شاخسانہ چھیڑا اور خود اپنے اوپر بھی بہتان جوڑا ہے۔

سوال سی و ہفتم:

جناب تھانوی صاحب! ان دونوں پلید و بلید کی نوین غداری دیکھیے!

اولاً: سائل کا سوال کہ وہ بھی انہی کا خانہ ساز تھا اس کی عبارت ملاحظہ ہو جس میں صراحۃً یہ الفاظ موجود کہ...

زید کا یہ عقیدہ کیسا ہے؟۔

نہ یہ کہ صرف لفظ کو پوچھتا ہو اگرچہ معنی صحیح ہوں، اسے یہ دسلیا والا یوں بناتا ہے کہ...

"سوال میں مقصود اصل مسئلہ کی تحقیق نہیں ہے بلکہ عالم الغیب کے اطلاق کو پوچھا ہے"۔

تھانوی صاحب دیکھیے! یہ بلید کیسا کذاب و دزد بکف چراغ ہے، سائل تو صاف صاف عقیدہ کو پوچھتا ہے، یہ نرے اطلاق لفظ پر ڈھالتا ہے۔

ثانیاً: جواب کے لفظ دیکھیے:

"آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے"

ملاحظہ ہو! نفس حکم کو صحیح نہیں مانتا، نہ کہ صرف اطلاق لفظ کو۔

ثالثاً: دلیل ذلیل جو پیش کی اگر ٹھیک پڑتی تو یہ بھی نفس حکم کا ابطال کر رہی ہے، نہ کہ صرف اطلاق لفظ کا، اگرچہ حکم صحیح اور منشا ثابت ہو، اور وہ اس تیسری شق پر منشائے حکم کو خود تسلیم کرتا اور انکار کو صرف اطلاق لفظ کی طرف پھیرتا ہے کہ...

"یہ ثابت کرنا چاہیے کہ عالم علوم شریفہ کثیرہ پر شریعت نے عالم الغیب کو اطلاق کرنے کی اجازت دی ہے"

ملاحظہ ہو! اس شق سوم پر منشائے حکم عالم علوم شریفہ کثیرہ ہوتا تھا، اسے تسلیم کرتا اور صرف اجازت اطلاق لفظ کا ثبوت مانگتا ہے، تو خود اسی کے منہ روشن طور پر واضح ہوا یا نہیں کہ اس کی دوشقی تقریر میں یہ تیسرا کسی طرح داخل نہیں ہوسکتا۔ اس سے تو سائل نے صراحۃً حکم و عقیدہ کا سوال کیا، اور اس نے صاف صاف حکم کو غیر صحیح بتایا، اور اس کی وہ دوشقی تقریر نفس حکم ہی کی نفی کرتی آئی، تو اس میں یہ تیسرا کہ منشا حکم کو صحیح



اَللّٰہُ یَحْکُمُ بَیْنَکُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ

اللہ تمہارے درمیان قیامت کے دن فیصلہ کرے گا

# حفظ الایمان

مع

# بسط البنان وتغییر العنوان

مصنفہ

حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی

ناشر

کتب خانہ مجیدیہ، ملتان شہر



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**سوال:** کیا فرماتے ہیں حامیانِ دین و ناصرانِ شرع متین اس بارے میں کہ زید کہتا ہے کہ سجدے کی دو قسمیں ہیں تعبدی اور تعظیمی۔ تعبدی اللہ تعالیٰ کے ساتھ مختص ہے اور تعظیمی کسی کے ساتھ مختص نہیں۔ لہٰذا تعظیماً سجدۂ قبور جائز ہے اور کہتا ہے کہ طوافِ قبور جائز ہے۔ دلیلِ جواز حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رح کا مقولہ ہے انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ صفحہ ۱۲ سطر ۱۲ بیان ذکر کشف قبور فرماتے ہیں

۱؎ پیشانی زمین پر رکھنا ۲؎ ہونٹ کسی چیز پر رکھنا ۳؎ رخسار رکھنا ۴؎ اللہ کے علاوہ آسمان اور زمین کی پوشیدہ چیزوں کا علم کسی کو نہیں۔



اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر عالم الغیب کا اطلاق جائز نہ ہوگا اور اگر ایسی تاویل سے ان الفاظ کا اطلاق جائز ہو تو خالق اور رازق وغیرہما بتاویل اسناد الی السبب کے بھی اطلاق کرنا جائز ہوگا کیونکہ آپ ایجاد اور بقائے عالم کے سبب ہیں بلکہ خدا بمعنیٰ مالک اور معبود بمعنیٰ مطاع کہنا بھی درست ہوگا اور جس طرح آپ پر عالم الغیب کا اطلاق اس تاویلِ خاص سے جائز ہوگا اسی طرح دوسری تاویل سے اس صفت کی نفی حق جل وعلا شانہ سے بھی جائز ہوگی یعنی علم غیب بالمعنی الثانی بواسطہ اللہ تعالیٰ کے لئے ثابت نہیں۔ پس اگر اپنے ذہن میں معنیٰ ثانی کو حاضر کرکے کوئی کہتا پھرے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب ہیں اور حق تعالیٰ شانہ عالم الغیب نہیں (نعوذ باللہ منہ) تو کیا اس کلام کو منہ سے نکالنے کی کوئی عاقل متدین اجازت دینا گوارا کرسکتا ہے؟ اس بنا پر تو بالوافقیروں کی تمام تربے ہودہ صدائیں بھی خلاف شرع نہ ہوں گی تو شریعت کیا ہوئی بچوں کا کھیل ہوا کہ جب چاہا بنا لیا جب چاہا مٹا دیا۔ پھر یہ کہ آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور ہی کی کیا تخصیص ہے، ایسا علمِ غیب تو زید وعمرو بلکہ ہر صبی (بچہ) ومجنون (پاگل) بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کے لئے بھی حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہیئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے۔ پھر اگر زید اس کا التزام کرلے کہ ہاں میں سب کو عالم الغیب کہوں گا تو پھر غیب کو منجملہ کمالات نبویہ کیوں شمار کیا جاتا ہے جس امر میں مؤمن بلکہ انسان



کی بھی خصوصیت نہ ہو وہ کمالاتِ نبویہ سے کب ہوسکتا ہے۔ اور التزام نہ کیا جاوے تو نبی غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے اور اگر تمام علوم غیب

## قسط نمبر چار

## مولانا تھانوی میں نبی رَسُولُ اللّٰہِ خاتَمُ النَّبِیّین ﷺ کے لئے علم غیب تسلیم کیا اور نبی رَسُولُ اللّٰہِ خاتَمُ النَّبِیّین ﷺ کے علم کو ہر کس و ناکس سے تشبیہ دی ہے..

حفظ الایمان میں تھانوی نے پہلے نبی ﷺ کے علم غیب کو تسلیم کیا اور پھر اس کو بہائم چوپایوں وغیرہ سے تشبیہ دی۔

الجواب اول

ہم اس پر ایک نہیں بلکہ سینکڑوں حوالہ جات خود رضا خانی کتاب سے پیش کرسکتے ہیں کہ دیوبندی نبی کے علم غیب کے منکر ہیں نبی کے لئے علم غیب نہیں مانتے

جب ہم علم غیب کے منکر ہیں تو پھر ہم رسول اللہ کے لئے علم غیب کب اور کیسے مان لیا ؟

الجواب دوم

حفظ الایمان کی متنازعہ عبارت میں جو رضا خانی یہ لفظ نکال کر دکھائے جہاں حضرت تھانوی نے لکھا ہو کہ ہم رسول اللہ کے لئے علم غیب مانتے ہیں تسلیم کرتے ہیں تو اسے ایک روپیہ کا انعام۔

جب حضرت تھانوی سے حفظ الایمان کی متنا زعہ عبارت میں علم غیب ماننا ہی ثابت نہیں ہے تو پھر اسے ہر کس و ناکس جمیع بہائم و حیوانات سے کیسے تشبیہ دے دی ؟

ہمیں معلوم ہے تم ایسے نہیں سمجھو گے جب تک کہ تمہارے گھر سے تم کو ج و تے نہ پڑیں چنانچہ پلمبر تیمور لکھتا ہے
،اس، عبارت کے آغاز میں تھانوی صاحب دوٹوک لکھا ہے کہ علم غیب کا حکم کیا جانا یعنی وہ عالم الغیب کے اطلاق پر نہیں بلکہ علم غیب کے حکم پہ گفتگو کرتے ہوئے اسکی ہی نفی کے در پے ہیں (الحق المبین کی حقانیت۔ ص 127)

پلمبر کے اس حوالہ سے تو معلوم ہوا کہ حضرت تھانوی نے علم غیب کے حکم کی سرے سے نفی کی ۔
اب حکم کا مطلب کیا ہے تو یہ بھی پلمبر تیمور سے ہی دیکھتے ہیں لکھتا ہے
،کسی، چیز کے لئے کسی بات کے ثابت ہونے کو حکم سے تعبیر کیا جاتا ہے،،
(الحق المبین کی حقانیت۔ ص 125)

اب غور کریں ناظرین!
پلمبر تیمور کے ایک حوالہ سے یہ بات ثابت ہوئی کہ کسی بات کو ثابت ہونے کے کو حکم کہتے ہیں۔

اور ایک دوسرے حوالہ سے یہ ثابت ہوا کہ حضرت تھانوی سرے سے علم غیب کے حکم کی نفی فرمارہے ہیں خلاصہ یہ کہ حضرت تھانوی حفظ الایمان کی متنازعہ عبارت میں نبی کے لئے علم غیب مانا ہی نہیں بلکہ حضرت تو نفی فرمارہے ہیں اب رضاخانی کا یہ کہنا کہ حضرت تھانوی نے پہلے نبی کے علم غیب کو تسلیم کیا مانا پھر اس کو ہر کس و ناکس جمیع بہائم و حیوانات سے تشبیہ دی یہ رضاخانی اصول سے باطل ومردود ثابت ہوا پہلے ماننا تو ثابت کرو جبکہ ہم نے انکار کا قول خود پلمبر کی کتاب سے دکھایا۔

یہاں حضور کا علم مراد ہے یا مطلق بعض علم مراد ہے ؟

حوالہ ۔ نمبر ایک

،، ۔۔۔مگر بعض علم غیب اسی کو منہ بھر کر کہدیا کہ اسمیں حضور ہی کی کیا تخصیص ایسا۔۔۔ الخ ،، مناظرہ بریلی۔ ص 198

اس حوالہ میں بھی وضاحت ہے کہ یہاں بعض علم غیب
کے بارے میں کہا ہے نہ کہ نبی کے علم غیب کے
بارے میں۔

حوالہ نمبر دو
،، مولوی اشرف علی تھانوی نے مطلق بعض علم غیب
میں حضور علیہ السلام کی تخصیص نہ رکھی وہ اس بعضیت
کے مطلق میں حضور علیہ السلام کیساتھ زید وعمر کو
شریک کرگیا ،، عجائب انکشاف ، ص 508

یہاں تو بالکل ہی وضاحت ہوگئی کہ بات نبی کے علم کی
نہیں مطلق بعض علم غیب کی ہے پھر رضاخانی کا یہ کہنا
کہ پہلے تھانوی نے نبی کے علم غیب کو تسلیم کیا پھر ہر
کس و ناکس سے تشبیہ دی باطل ومردود ثابت ہوا۔

جاہل عوام جو ان باتوں میں فرق نہیں کرتے جب ان کے سامنے کہا جاتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب نہیں وہ اس کا مطلب یہ سمجھتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی غیب کی چیز کی خبر نہیں جس کا دنیا میں کوئی قائل نہیں اور نہ ہو سکتا ہے کیونکہ ایسا ہونے سے تو خود نبوت ورسالت کی نفی ہو جاتی ہے جس کا کسی مؤمن سے امکان نہیں۔ (تفسیر معارف القرآن صفحہ 583 جلد 8)

اس اثناء میں جب ان کے باطل عقیدہ کی تردید کی گئی تو ان حضرات کی جانب سے ایک فرضی زید کے نام سے عالم الغیب کے متعلق سوال کر گھڑ کے اس اطلاق کی نفی پہ گفتگو کی بمگر اطلاق کے ساتھ ساتھ حکم کی بھی نفی کر دی۔ قارئین کی آسانی کے لیے عرض ہے کہ اطلاق سے مراد کسی چیز کے لئے کسی لفظ کا بولنا ہے جبکہ کسی چیز کے لئے کسی بات کے ثابت ہونے کو حکم سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ منظور نعمانی لکھتے ہیں:۔

کسی صفت کا واقع میں کسی ذات کے لئے ثابت ہونا اس کو مستلزم نہیں کہ اس کا اطلاق بھی اس پر جائز ہو۔ قرآن کریم میں حق تعالیٰ کو ہر چیز کا خالق بتلایا گیا ہے اور تمام مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ عالم کی ہر چیز صغیر ہو یا کبیر، عظیم ہو یا حقیر سب اسی کی مخلوق ہے۔ لیکن با این ہمہ فقہاء کرام تصریح فرماتے ہیں کہ اس کو خالق القردۃ والخنازیر کہنا ناجائز ہے۔ علیٰ ہذا قرآن مجید میں حق تعالیٰ نے زرع (کھیتی) کی نسبت اپنی طرف فرمائی ہے۔ لیکن اس کی ذات پاک پر زارع کا اطلاق درست نہیں۔ اسی طرح بادشاہ کی طرف سے لشکر کو جو عطایا اور وظائف دیے جاتے ہیں، اہل عرب ان پر رزق کا اطلاق کرتے ہیں۔ چنانچہ لغت کی عام کتابوں میں یہ محاورہ لکھا ہوا ہے کہ رزق الامیر الجند، لیکن با ایں ہمہ بادشاہ کو رازق یا رزاق کہنا درست نہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائل مبارکہ کے باب میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی

ہیں، خیر ان دونوں عبارات کا حاصل یہ ہے کہ حکم اور اطلاق میں فرق ہوتا ہے، بعض دفعہ صفت کے موجود ہونے کے باوجود موصوف پہ اطلاق درست نہیں ہوتا۔ اب تھانوی صاحب سے سائل نے کچھ یوں سوال کیا:۔

اور کہتا ہے کہ علم غیب کی دو قسمیں ہیں۔ بالذات۔ اس معنی کو عالم الغیب خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں ہو سکتا۔ اور بواسطہ۔ اس معنی کر رسول اللہ ﷺ عالم الغیب تھے۔ زید کا یہ استدلال اور عقیدہ وعلم کیسا ہے (حفظ الایمان ص 81، ستمبر 1980، انجمن ارشاد المسلمین، لاہور پاکستان)

اس سوال میں سائل نے علم غیب کی دو قسمیں ذکر کی ہیں، ایک ذاتی اور دوسرا اعطائی، اس میں کہیں بھی اطلاق کا لفظ موجود نہیں۔ لہذا سائل کا سوال علم غیب کے متعلق تھا، اب اس کا جواب دیتے ہوئے تھانوی صاحب لکھتے ہیں:۔

آپ (ﷺ) کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب؟ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید، وعمر بلکہ ہر صبی ومجنون بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کے لئے بھی حاصل ہے" (حفظ الایمان)

اس عبارت کے آغاز میں تھانوی صاحب نے دوٹوک لکھا ہے کہ علم غیب کا حکم کیا جانا یعنی وہ عالم الغیب کے اطلاق پہ نہیں بلکہ علم غیب کے حکم پہ گفتگو کرتے ہوئے اس کی ہی نفی کے درپے ہیں، اور یہاں علم غیب کا تعلق رسول اللہ ﷺ کی ذات گرامی ہے۔ اب تھانوی صاحب نے اس علم غیب کی دو قسمیں بیان کی ہیں، ایک کل علم غیب، جس کو عقلا ونقلا باطل قرار دیا، اور دوسری بعض علم غیب جس کو تسلیم کرتے ہوئے یہ خبیث استدلال کیا کہ اگر بعض علوم











زیر اہتمام:
جانشین مفتیٔ اعظم مہاراشٹر حضرت
مفتی مجتبیٰ شریف خان اشہری مصباحی

ناشر
اشہر اکیڈمی، ناگپور

---

تنقیح الکلام فی احکام الکفر والاسلام
ملقب بہ



جس سے انکار لازم آتا ہے تو ہرگز نہ ملیں گے، نہ ملا انکشاف نے خود کوئی پتہ دیا نہ وہ دے





سکتے ہیں جو تھانوی صاحب کو ملا انکشاف کے قول پر کفر سے بچا سکے۔

بلکہ الٹا مولوی اشرف علی تھانوی نے بعضیت کے مطلق حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کھلے طور پر شریک کیا ہے اور آپ کی تخصیص کا صاف انکار کیا ہے۔

آپ تھانوی صاحب کی یہ عبارت دیکھیے:

''اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب زید وعمرو......کو بھی حاصل ہے'' (حفظ الایمان ص ۱۵)

مولوی اشرف علی تھانوی نے مطلق بعض علم غیب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ہی تخصیص نہ رکھی وہ اس بعضیت کے مطلق میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ زید وعمرو وغیرہ کو شریک کر گیا۔ اور ادھر ملا انکشاف مولوی خلیل احمد بدایونی ہیں کہ تھانوی کو بچانے کے لیے ایسی الٹی تاویل کر گئے کہ تھانوی کو اور کفر میں دھنسا کر رکھ دیا اور خود بھی کفر وارتداد میں پھنس کر رہ گئے۔

واقعہ یہ ہے کہ تھانوی کی اس عبارت میں وہ کفر قطعی التزامی ہے کہ جس کی کوئی تاویل بعید وابعد نہیں ہوسکتی اور جس جس نے بھی تاویل کی اس نے الٹا تھانوی صاحب کو کفر وارتداد میں ڈھکیل دیا۔

یہاں تک ملا انکشاف مولوی خلیل احمد بدایونی کے اس الزام کا جواب تھا کہ تھانوی کی متصلہ عبارت کو چھوڑ کر حکم کفر بیان کیا گیا ہے جس کا حشر آپ نے دیکھ لیا کہ عبارت کو ملا کر ملا انکشاف نے مزید تھانوی صاحب کی مٹی پلید کردی اور حکم کفر پر مہر ہی لگادی۔ یہ خیال رکھیے کہ یہی بعد والی عبارت ''سیاق'' ہی ہے۔

اب آپ ملا انکشاف کے ''الزام سیاق وسباق'' کو ملاحظہ فرمائیے:



509 عجائب انکشاف




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فَقَدْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۭ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

(نصرتِ خداداد)

# مناظرہ بریلی کی مفصل روداد






سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے کُل علمِ غیب کا حاصل ہونا عقلاً نقلاً باطل بتایا۔ اَب حضور سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے نہ رہا۔ مگر بعض علمِ غیب اسی کو مُنہ بھر کر کہدیا کہ "اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علمِ غیب تو زید و عمر بلکہ ہر صبی (بچّے) و مجنون (پاگل) بلکہ جمیع حیوانات و بہائم (بچھّو، اُلّو، گدھے وغیرہا) کے لیے بھی حاصل ہے"۔ تو اس عبارت کا صاف مطلب یہ ہے کہ جیسا علمِ غیب حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہے، ایسا تو ہر بچّہ، ہر پاگل بلکہ تمام جانوروں، چارپایوں کے لیے بھی حاصل ہے ہر مسلمان جانتا ہے کہ اس ملعون عبارت میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علمِ اقدس کو کیسی ناپاک گالی دی گئی ہے۔ اسی ناپاک عبارت میں گفتگو ہے، اسی پر بحث ہے، اسی میں حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شانِ رفیع میں توہین ہے۔ اسی پر عرب و عجم کے علماءِ اہلسنّت وجماعت نے کفر کا فتویٰ دیا ہے۔ مولوی منظور صاحب تو کیا اُن کے پیشوا مولوی اشرف علی صاحب جو اس عبارت کے خود قائل ہیں، اس عبارت کی صفائی میں آج تک کوئی صحیح تاویل نہ پیش کر سکے اور نہ قیامت تک پیش کر سکتے ہیں۔ منافقین نے بھی پہلے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان میں توہین کی اور پھر بہانے بنانا اور تاویلیں گڑھنا شروع کیں۔ مگر اللہ عزّوجل نے اُن کے سب بہانوں اور تاویلوں کو ردّ فرما دیا۔ اور لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ۔ منافقین کی پیروی کرتے ہوئے مولوی اشرف علی نے بھی اس ناپاک عبارت میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شانِ رفیع میں صریح

# قسط نمبر پانچ

# حفظ الایمان میں حکم یا اطلاق۔۔۔؟

ناظرین۔

رضا خانی اعتراض عام طور سے حکم اور اطلاق پر الجھاتے ہیں کہ تم اطلاق اطلاق کی بات کرتے ہو یہاں تو حکم کی بات ہے ، اور اسکے پیچھے لوگوں کو باور کرانا ہوتا ہے کہ اسمیں گستاخی اسی لئے یہ لوگ الٹ پلٹ کررہے ہیں

الجواب ۔اولا

جناب والا حفظ الایمان میں چاہے بات حکم کی ہو یا اطلاق اس سے یہ کیسے ثابت ہوگیا کہ تھانوی صاحب نبی کے علم کو علوم مجانین و بہائم سے تشبیہ دی ؟

آپ کو تو پہلے یہ ثابت کرنا ہے کہ تھانوی صاحب نے نبی کے لئے علم غیب تسلیم کیا پھر اسی علم کو علوم مجانین و بہائم سے تشبیہ دی

لہذا اس بحث میں الجھانا کہ یہاں اطلاق کی نہیں حکم کی بات ہے لوگوں دھوکہ دینا ہے ۔

نوٹ۔ رضا خانی اس پر چاند پوری صاحب کا حوالہ پیش کرتے ہیں کہ (حفظ الایمان میں اس امر کو تسلیم کیا گیا نبی کو علم غیب ہے وغیرہ )

تو پیش گی عرض ہے جناب یہاں نہیں چلے گا کیونکہ چاند پوری صاحب کی عبارت میں متنازعہ عبارت کی صراحت نہیں ، اور جہاں ہے تو انباء واطلاع واظہار غیب وغیرہ کو علم غیب سے تعبیر کیا ہے یعنی تعبیر کا فرق ہے یا پھر تسامح ہوا ہے جو بریلوی اصول سے حجت نہیں۔

دوم ۔ یہ کوئی تضاد نہیں

یہاں بات اطلاق کی ہی ہے اس کا قرینہ خود اسی حفظ الایمان کی عبارت میں موجود ہے

لکھا ہے

،پھر، چاہئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے ،، حفظ الایمان۔

اس واضح ہوا کہ بات یہاں اطلاق کی ہے

اور جنہوں نے حکم اور اطلاق کو الگ الگ بیان کیا ہے وہ موقع مناسبت سے ہے اسی لئے خود فرق بیان کرنے والوں نے بھی حفظ الایمان کی متنازعہ عبارت میں اطلاق کی ہی بحث کی اور سب اس پر متفق ہیں کہ یہاں بات اطلاق کی ہے اسی وجہ سے

ہمارے کسی عالم سے یہاں اطلاق کی نفی ثابت نہیں لہذا اعتراض رفع ہوا۔

مگر پھر ہمیں معلوم ہے کہ جب تک تم کو تمہارے گھر سے پٹخ پٹخ کر نہ دھویا جائے تب تک تم کو بات کہاں سمجھ آتی ہے

چنانچہ مظہر اعلی حضرت حشمت گالی باز مناظر لکھتا ہے۔

،حکم، اور اطلاق کبھی دونوں جمع ہوتے ہیں ،، رد المھند ۔68

حوالہ نمبر دو
مولوی انس لکھتا ہے
،۔۔۔ہمارا، اختلاف تو یہ ہے کہ تھانوی صاحب
نے حضور علیہ السلام کو عالم الغیب کہنے کی نفی
ثابت کرتے ہوئے بعض علوم غیبیہ میں ۔۔الخ
حسام الحرمین اور مخالفین۔428

انس قادری نے بھی وضاحت کردی کہ بات
عالم الغیب کہنے کی ہے عالم الغیب کے اطلاق
کی ہے ۔

لو حشمت علی اور انس رضا خانی نے اس کھیل
کو ہمیشہ کے لیے مرگھٹ رضا میں دفن کردیا۔۔





کلکِ رضا ہے خنجرِ خونخوار برق بار
اعداء سے کہہ دو خیر منائیں نہ شر کریں

مُسمّٰی بنامِ تاریخی

# رَدُّ المُهَنَّد

علیٰ

# النَّهِيقُ الاَنبَهتی المُفَنَّد

۱۳۴۵ھ

مؤلفہ

ناصر الاسلام مظہر اعلیٰ حضرت حضور شیر بیشۂ اہلِ سنت مولانا مولوی حافظ قاری مفتی مناظر
ابوالفتح عبید الرضا محمد حشمت علی خان صاحب قادری رضوی لکھنوی ثم پیلی بھیتی قدس سرہٗ

ناشر: دارالعلوم رضائے خواجہ مسجد بڑی ہتائی محلہ شورگران درگاہ شریف اجمیر اقدس


دارالعلوم رضائے خواجہ اجمیر شریف

دارالعلوم رضائے خواجہ اجمیر شریف کے شعبۂ نشر و اشاعت کے

دواؤں کی کیفیت اور حالات کا بہت زیادہ علم ہے کہ نجاست کے کیڑے نجاست کی حالتوں اور مزے اور کیفیت سے زیادہ واقف ہیں تو افلاطون وجالینوس کاان ردی



(۲) ایک نئی عبارت گڑھی جس کے الفاظ یا معانی کسی کا وجود براہین قاطعہ میں نہیں۔

(۳) اور اُسے براہین قاطعہ کی عبارت کا خلاصہ بتایا۔

(۴) اپنا عقیدہ براہین قاطعہ کے خلاف لکھا۔

(۵) بلکہ جو شخص براہین قاطعہ کی عبارت کے موافق عقیدہ رکھے اُس پر صاف صاف کفر کا فتویٰ دے دیا۔

(۶) بلکہ یہاں تک لکھ دیا کہ تمام دیوبندی مولویوں نے ایسا عقیدہ رکھنے والے پر کفر کا فتویٰ دیا ہے۔ **الا لعنة الله علی الدجالین۔**

**نمبر20.** تھانوی اشرف علی نے حفظ الایمان مع بسط البنان ناشر قدیمی کتب خانہ کراچی صفحہ نمبر13 پر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے علم غیب کو بچوں پاگلوں جانوروں اور چار پاؤں کے علم غیب کے مثل بتایا جس پر حرمین طیبین سے کافر مرتد ہونے کا فتویٰ پایا۔ اصل عبارت اگرچہ لطمۂ شیر میں گزر چکی ہے مگر ہم اُسے پھر یہاں ذکر کئے دیتے ہیں۔ تھانوی نے لکھا:

آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید وعمرو وبکر ہر صبی ومجنوں بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کیلئے بھی حاصل ہے۔

اس مقام پر انبہٹی جی کی بے ایمانی دیکھنے سے پہلے حکم اور اطلاق کا فرق سمجھ لینا ضروری ہے۔

اس چیز کے لئے کسی بات کا ثابت ہونا اس کو حکم کہتے ہیں اور ایک چیز کے لئے کسی لفظ کا بولنا اُسے اطلاق کہتے ہیں۔

حکم اور اطلاق کبھی دونوں جمع ہوتے ہیں اور کبھی حکم صحیح ثابت ہوتا ہے مگر













## گھمن صاحب کا یہ کہنا کہ تھانوی صاحب نے عالم الغیب ہونے کی نفی کی تھی

گھمن صاحب لکھتے ہیں:

اور دوسری بات یہ ہے کہ یہ گفتگو حکیم الامت رحمت کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم مبارکہ کے متعلق نہیں کر رہے بلکہ وہ تو لفظ عالم الغیب پر گفتگو کر رہے ہیں کہ اگر نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم الغیب بعض علم کی وجہ سے کہا جاتا ہے تو پھر تو ہر ایک کو کہنا چاہیے کیونکہ ہر ایک کے پاس کچھ نہ کچھ معلومات ہوتی ہے جو کہ بعض علم کہلاتی ہے۔ آخری جملہ جو فاضل بریلوی نے اڑا دیا اس سے یہ بات مفہوم ہو رہی تھی وہ ٹکڑا یہ ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہوتی ہے اگر ٹکڑا لکھ دیا جاتا تو ہر آدمی اس ٹکڑے کو دیکھ کر بات سمجھ لیتا ہے کہ لفظ "ایسا علم" سے نبی پاک علیہ السلام کے علم مبارک کی طرف اشارہ نہیں بلکہ اس آخری ٹکڑے والے علم کی طرف اشارہ ہے۔ مگر فاضل بریلوی تو فاضل تھے۔

اور دوسری خیانت فاضل نے یہ کی کہ ایک ٹکڑا عبارت کا آخر سے اڑا دیا جو یہ تھا کہ تو چاہئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جاوے تاکہ لوگوں کا دماغ اس طرف جائے کہ بات اس پر ہو رہی ہے کہ آپ علیہ السلام کو عالم الغیب کہا جاسکتا ہے یا نہیں۔ اب ٹکڑا اڑانے سے لوگوں کو دھوکہ دیا کہ بات آپ علیہ السلام کے علم مبارک کی ہو رہی ہے۔ (حسام الحرمین کا تحقیقی جائزہ، صفحہ 192، 193، مکتبہ اہل السنۃ والجماعۃ، سرگودھا)

گھمن صاحب آپ پھر وہی رونا رونا شروع ہو گئے کہ یہ شامل نہیں کیا وہ شامل نہیں کیا۔ اب آپ دیوبندیوں کو راضی کرنے کے لئے کہہ رہے ہیں کہ اعلیٰ حضرت نے آخری جملہ اڑا دیا، ذرا یہ تو بتائیں اس آخری جملے سے فرق کیا پڑا؟! اگر آخر جملہ بھی شامل کر لیں تو بھی عبارت کفریہ ہی رہے گی۔ قارئین کے سامنے وہ پوری عبارت پیش کرتے ہیں اور قارئین خود فیصلہ کریں: "اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب۔ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی ہی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید، عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جاوے۔"

● ہمارا اختلاف یہ نہیں کہ حضور (علیہ السلام) کو تھانوی صاحب نے عالم الغیب کیوں نہیں کہا۔ ہمارا اختلاف تو یہ ہے کہ تھانوی صاحب نے حضور (علیہ السلام) کو عالم الغیب کہنے کی نفی ثابت کرتے ہوئے بعض علوم غیبیہ میں حضور (علیہ السلام) کے علم کو جانوروں سے تشبیہ دی۔

# قسط نمبر چھے

## لفظ ایسا پر رضا خانی اچھل کود کی حقیقت۔۔

ناظرین۔
رضا خانی کا حفظ الایمان کی عبارت میں دعویٰ صریح کفر کا ہے
صریح میں بھی صریح متعین کا ہے اور کفر میں بھی کلامی اور
التزامی کا ہے۔
اب اس کو ذہن نشین رکھتے ہوئے بات سمجھیں
رضا خانی جب حفظ الایمان کی عبارت کو کفریہ ثابت نہیں کر پاتے
تو ان کا آخری حربہ ہوتا ہے لفظ ایسا کس لئے
لفظ ایسا سے مراد کیا ہے پھر اسکے بعد لفظ ایسا کا معنی نعمانی یہ کہا
اور چاندپوری نے یہ کہا اور مدنی نے یہ کہا لو کفر ثابت ہوگیا
حالانکہ ناظرین حفظ الایمان پر رضا خانی
دعویٰ کفر صریح کا ہے صریح میں بھی صریح متعین
پھر کفر کلامی و التزامی ۔ دعویٰ تو یہ سب تھا مگر ثبوت دیکھیں۔

اب ناظرین ۔ کفر صریح ،کفر کلامی والتزامی ، صریح متعین ، کیا ایسے ہی ثابت ہوتا ہے ؟
لہذا رضا خانی سے گفتگو کرتے وقت پہلے اس کی تعریف کروائیں اور پھر اس کے دعویٰ کے مطابق ثبوت مانگیں رضا خانی زہر کا پیالہ ہی نہیں پورا سمندر تو پی سکتا ہے مگر کفر ثابت نہیں کرسکتا ۔اب دیکھیں دعویٰ صراحت کا
مگر اب سوال یہ ہیکہ کیا لفظ،، ایسا ،، خود صریح ہے ؟
ہم نے نیچے دو تین اردو ڈکشنری رکھی ہے ہر ایک نے لفظ ایسا کے کئ معنی لکھیں
تو جب یہ لفظ ایسا جو گستاخی اور تشبیہ کی بنیاد تھی رضا خانی کے نزدیک اب یہ خود ہی صریح نہیں تو رضا خانی کا دعویٰ صراحت مرگھٹ رضا میں دفن اب یا تو رضا خانی لفظ ایسا کو صریح ثابت کرے یا پھر گستاخی سے توبہ کرے۔ مگر یہ مرگھٹ رضا پر الٹا لٹک جائیں پھر بھی اس لفظ کو صریح ثابت نہیں کرسکتے ۔

رضاخانی کا لفظ ایسا پر ایک اور دھوکہ حضرت مدنی کی عبارت سے رضا خانی بہت برداشت کرکے اب وہ پائجامہ سے باہر نکل کر یہ بولے گا لو حسین مدنی نے مانا ,لفظ, ایسا تشبیہ کا ہے,,( شہاب ثاقب )

الجواب۔اولا
جناب حضرت مدنی نے بالکل صحیح لکھا لفظ ایسا تشبیہ کا ہے اگر نہ ہوتا پھر حضرت مدنی لکھتے تو غلط کا احتمال ہوتا یہ تو عمومی بات ہے ۔
دوم۔ حضرت مدنی نے بھی کہیں یہ نہیں کہا کہ یہ صرف تشبیہ کے لئے ہی آتا ہے یعنی لفظ ایسا صریح ہے۔

سوم یہ کہاں لکھا ہے کہ حفظ الایمان کی متنازعہ عبارت میں جو لفظ ایسا ہے وہ تشبیہ کا ہے ؟
لہٰذا حضرت مدنی کی عبارت بھی رضا خانی کو ہرگز مفید نہیں اور ہمیں مضر نہیں ۔

رسائل چاند پوری سے لفظ ایسا پر رضاخانی اعتراض
،اول، ہم نے لفظ،، ایسا ،کے، معنی اتنا کے معنی میں متعین کردیا ہے۔

الجواب سنی دیوبندی
غور کریں یہاں یہ کہنا چاہ رہا ہے کہ مرتضی چاندپوری نے لفظ ایسا کو اتنا کے معنی میں متعین کرکے اسے صریح بنادیا۔

اب رضا خانی جو مرتضی چاندپوری کا حوالہ پیش کرتا ہے اسمیں کیا لکھا ہے دیکھیں

،واضح، ہوکہ ایسا کا لفظ فقط مانند اور مثل ہی کے معنوں میں مستعمل نہیں ہوتا بلکہ اس کے معنی اس قدر اور اتنے کے بھی ہیں جو اس جگہ متعین ہیں (رسائل چاند پوری۔ص 118)

ناظرین ۔
رضاخانی کے لکھے ہوئے پیش کئے ہوئے رسائل چاند پوری کے حوالہ پر غور کریں۔
نمبر ایک ۔
چاند پوری صاحب نے یہ بول کر ،ایسا، کا لفظ فقط مانند اور مثل ہی کے معنوں میں مستعمل نہیں ہوتا۔۔۔الخ،،
انہوں خود لفظ ایسا کے چار معنی بتادیے
پہلا ۔ مانند
دوسرا ۔ مثل
تیسرا۔ اسقدر
چوتھا ۔اتنے ۔
اس سے بھی معلوم ہوا کہ وہ لفظ ایسا کو صریح نہ سمجھ رہے ہیں نہ یہاں انہوں نے لفظ ایسا کو صریح ثابت کیا ہے ۔

نمبر دو ۔اور جب متعین کی بات کی تو وہاں بھی کسی ایک
معنی کے بارے میں یہ نہیں کہا کہ اسقدر کے معنی میں
متعین ہے یا اتنا کے معنی میں متعین ہے بلکہ صاف لکھا
,,بلکہ اس کے معنی اسقدر اور اتنے کے بھی ہیں جو اس جگہ
متعین ہے ,,( اسکرین شارٹ دیکھیں)
تو حضرت چاند پوری نے دو معنی لفظ ایسا کے متعین بتائے
ایک اسقدر اور دوسرا اتنے مگر رضا خانی گ ا نڈ کا اندھا
حضرت چاند پوری کی عبارت میں دجالی کرکے صرف لفظ
اتنا کے بارے میں کہتے ہیں کہ چاند پوری نے لفظ ایسا کو اتنا
کے معنی میں متعین کیا جبکہ حضرت چاند پوری دو معنی
اسقدر اور اتنے کو متعین کہرہے ہیں۔
خلاصہ-:ناظرین ان دجالوں کا دجل کھلی آنکھوں سے
دیکھیں کس طرح بغض دیوبند میں انکے دل احمد رضا
بریلوی کے د بر سے بھی زیادہ سیاہ اور کالے ہوچکے ہیں کہ
جب کفر ثابت نہیں کر پاتے اہل سنت دیوبند کے اکابرین کا تو
عبارت میں دجالی دھوکہ اور فراڈ کرکے عوام کی آنکھوں
میں دھول جھونکتے ہیں۔

آخر میں ایک ایسا حوالہ لاینحل سمجھ کر پیش کرتے ہیں
تمہارے فلاں فلاں نے مانا ہے کہ تشبیہ نفس بعضیت میں ہے ،،
الجواب سنی دیوبندی :-،
جناب والا یہ آپکی دلیل بن ہی نہیں سکتی کیونکہ آپکا دعویٰ
تو یہ ہے کہ تشبیہ نبی کے علم کی ہرکس وناکس سے دی گئی
ہے
اور دلیل میں پیش کررہے نفس بعضیت میں تشبیہ ہے
دوم ۔ جب نبی کا علم مراد ہی نہیں لیا اور پھر نفس میں
بعضیت میں تشبیہ مانا ہے تو پھر یہ آپکے نزدیک بھی
گستاخی نہیں کیونکہ آپکے علماء لکھ چکے ہیں گستاخی تو
نبی کے علم کو ہرکس وناکس سے تشبیہ دینے میں ہے
لہذا یہ آپکی دلیل نہیں بنتی اس لئے یہ حوالہ باطل ومردود
ثابت ہوا
سوم- اگر بالفرض تشبیہ کے لئے مان بھی لیا جائے پھر بھی
تیموری اصول سے گستاخی نہیں کیونکہ
پلمبر تیمور لکھتا ہے
،، جبکہ تشبیہ میں غرض تشبیہ کو دیکھا جاتا ہے اگر وہ
کسی مسئلہ کی توضیح یا کسی خصوصیت کو سمجھانے کے
لئے ہو تو قابل اعتراض نہیں۔،،الحق المبین۔ 141
لو بھائی پلمبر نے معاملہ ہی کلیئر کردیا
اب حفظ الایمان کی عبارت میں اگر تشبیہ مان بھی لیں تو یہ
مسئلہ کی توضیح اور بات سمجھانے کے لئے ہے جو کہ پلمبر
کے اصول سے نہ تو گستاخی ہے اور نا ہی کفر۔

| ایسا ویسا | ایڑی |
|---|---|

تر ے صدقے اُتارتے تلوے ۔ ایڑی سے چوٹی تک ۔ سر سے پاؤں تک (فقرہ) لڑکی ایڑی سے چوٹی تک زیور سے لدی ہوئی ہے ۔ ایڑیاں رگڑ رگڑ کے مرجانا (یا رگڑ رگڑ کے مرنا) لازم ۔ بے بسی اور سخت اذیت کے ساتھ مرجانا (شوق) چار پائی پہ کون پڑ کے مرے ۔ کون یوں ایڑیاں رگڑ کے مرے ۔ ایڑیاں رگڑنا ۔ لازم ۔ نہایت مصیبت اور تکلیف میں زندگی کاٹنا (داغ) نہ رہتا ہے نہ منزل کا ہے پتا کوسوں ۔ طریق عشق میں ہم ایڑیاں رگڑتے ہیں ۔ جاں کنی کی اذیت اُٹھانا (بحر) جبتک کہ تم نہ آؤ گے رگڑوں گا ایڑیاں ۔ میں بھی ہوں سخت جان جو تجھکو ترس نہیں ۔ دوڑ دھوپ اور نہایت کوشش اور جستجو کی جگہ ۔ (نکہت) اُس کے تلوے کے مقابل پڑ نہ پایا روئے پھر ۔ ایڑیاں رگڑیں زمیں پر لاکھ چرخ پیر نے ۔ بچوں کا ضد کرنا ۔ مچلنا ۔ (جان صاحب) رو نی بچپن میں ہوں جب سُنتی ہوں طوفان آیا ۔ ایڑیاں ہٹ سے جہاں رگڑیں ہیں چشمہ نکلا ۔ ایڑیاں رگڑوانا ۔ ایڑیاں رگڑنا کا متعدی ۔ ایڑی کا پسینا سر کو آنا ۔ حد سے سوا دوڑ دھوپ محنت مشقت کرنے یا کسی کام میں انتہائی کوشش کرنے یا کسی چیز کی تلاش یا انتظاری میں دن کو دن رات کو رات نہ سمجھنے یا آندھی پانی سردی گرمی کا خیال نہ کرنے کی جگہ بولتے ہیں ۔ ایڑیاں گھس گئیں ۔ انتہائی دوڑ دھوپ کرنے اور گردش اُٹھانے کی جگہ کہتے ہیں (ناسخ) مُدتوں سے رات دن پھرتا ہوں کوئے یار میں ۔ گھس گئی ہیں ہائے مجھ بیتاب دُخور کی ایڑیاں ۔

**ایزد** ۔ (ف بکسر اول و سوم و سکون یائے مجہول) جناب باری تعالےٰ کا نام ۔

**ایزاد** ۔ (عم ۔ مذکر ۔ زیادہ ۔ (فقرہ) اصل اتنی تھی اُنہوں نے کچھ اپنی طرف سے ایزاد کر دیا ۔ یہ لفظ عربی نہیں ہے عوام نے بنا لیا ہے ۔

**ایسا** ۔ (ہ ۔ ص ۔ ایدرش) ۱ اس قسم کا ۔ اس شکل کا (فقرہ) ایسا قفل ان میں ہر ایک سے بننا دشوار ہے ۲ اسقدر ۔ اتنا ۔ (فقرہ) ایسا مارا کہ ادھ موا کر دیا ۳ مانند ۔ مثل ۔ (فقرہ) تم ایسے بہتیرے مل جائینگے ۴ اسطرح ۔ یوں ۔ (فقرہ) تم اتنے صاف صاف کہہ دینا کہ میر صاحب یہ کہتے تھے ۵ کبھی اچھائی یا برائی کی جگہ بطور مبالغہ بھی استعمال کرتے ہیں (فقرے) ایسا وقت قسمتوں سے ملتا ہے ۔ کوئی ایسی بات منہ سے نکالنا ہے ۔ ایسا تیسا ۔ تحقیر کا کلمہ جو اکثر آزردگی اور غصے کی حالت میں کسی کی نسبت کہتے ہیں ۔ (داغ) اے چرخ فرقت میں تو نے ہی اٹھایا کیسا ۔ تجھ سے آئندہ ملیگا کوئی ایسا تیسا ۔ ایسا کیا شہر شملہ ہے ۔ (عو) ایسا کیا اندھیر ہے ۔ ایسی کیا لوٹ مچی ہے ۔ ایسی کیا پریشانی ہے کہ کوئی کسی کی داد کو نہ پہنچے ۔ ایسا مُنہ نہیں ۔ اتنی ہمت نہیں ۔ اتنا حوصلہ نہیں ۔ (منیر) اتنے بیدہنوں میں جو بچے کوئی مزے عشق ۔ ایسا نہیں مُنہ اے لب پیمانہ کسی کا ۔ ایسا میٹھا کیا ہے ۔ کچھ فائدہ نہیں ۔ نفع کیا ہے ۔ (منیر) جان شیریں وہی دم بھر کے مزے میں کھو دوں ۔ وہ ہے لوں ہونٹوں کے ایسا مجھے میٹھا کیا ہے ۔ ایسا گیا گزرا ہے ۔ ایسا کمزور نہیں ہے ۔ اتنا ذلیل و خوار نہیں ہے ۔ (سرور) بنائیں ٹھیک اگر وہ ادا پچی بن بن کے سب نکلیں ۔ ہم ایسے کیا گئے گزرے ہیں جو غیروں سے دب نکلیں ۔ (امیر) جب کوچے سے اب نہ گزرینگے ۔ ہم بھی ایسے نہیں گئے گزرے ۔ ایسا نہو بہادا ۔ خدا نخواستہ ۔ (صبا) کس سے ملتا ہے دیکھو اے دل ۔ غافل ایسا نہو [illegible] ۔

**ایسا ویسا** ۔ ایسی ویسی ۔ ایسے ویسے ۔ معمولی ۔ نکمی ۔ بے حقیقت ۔ ذلیل



| ایشر | ایسی |
|---|---|



فیروز اللغات اردو

**ایزد** ۔ (اے ۔ زد) [ف ۔ امث] اللہ تعالیٰ ، خدائے کریم ۔

ایزد۔ (اے۔ زد) [ف۔ا۔مث] اللہ تعالیٰ خدائے کریم۔
ایزدی۔ (اے۔ زَ۔ دی) [ف۔صف] ایزد سے منسوب۔ خُد
اَیسا۔ (اے۔سا) [ہ] اس قسم کا۔ اس ڈھنگ کا۔ اس طر
اَیسا تیسا۔ معمولی۔ فضول۔ کمینہ۔ نالائق۔ کلمۂ حقارت۔
اَیسا جیسے روپے کے ٹکے بھنا لیئے [مثل] صاف معاملہ
ایسا کیا گیا گزرا ہے۔ بالکل نکما تو نہیں ہے۔ اتنا ذلیل دخوا
اَیسا گیا گزرا ہے۔ بالکل نکما ہے۔ فضول ہے۔
ایسا مُنہ نہیں۔ اتنا ہمت نہیں۔ اتنا حوصلہ نہیں۔
ایسا میٹھا کیا ہے۔ کچھُ فائدہ نہیں۔ نفع کیا ہے۔
اَیسا نہ نکلنا۔ جواب نہ ہونا۔ ہمسر نہ ہونا۔
اَیسا نہ ہو۔ خدا نہ کرے۔ خدانخواستہ۔ مُبادا۔
ایسا ویسا۔ (۱) بُرا بھلا (۲) ادنیٰ۔ کم قدر۔ کمینہ۔ گھٹیل (۳
ناکارہ۔ ناچیز (۴) واہیات۔ بیہودہ۔
ایسا ویسا بھانا نہیں خوان ملو کا آنا نہیں [مثل] جو میسر
بادشاہی کھانا نصیب نہیں۔ محتاج ہیں شاہی مزاج ہیں
...س۔اے۔وی (Senior Anglo Vernacular)
سینیئر اینگلو ورنیکلر کا مخفف۔ ایک امتحان جسے دسویں
پاس کرنے سے اُمیدوار سکول میں مدرس ہو سکتا ہے۔
... (East India Compan...



قال تعالیٰ

وَحَفِظْنَاهَا مِن كُلِّ شَيْطَانٍ رَّجِيمٍ إِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ مُّبِينٌ

بسلسلہ رد بدعت

رجوم المذنبین علی رؤس الشیاطین

المشہور بہ

# الشہاب الثاقب علی المسترق الکاذب

مولفہ مجاہد العلماء مرکز دائرۃ التحقیق وحید العصر جانشین شیخ الہند حضرت مولانا السید حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ صدر المدرسین دار العلوم دیوبند ضلع سہارنپور

ناشر

میر محمد کتب خانہ آرام باغ کراچی

اس سے بھی اگر قطع نظر کریں تو لفظ ایسا تو کلمہ تشبیہ کا ہے اور ظاہر ہے کہ اگر کسی کو کسی سے تشبیہ دیا کرتے
ہیں تو سب چیزوں میں مراد نہیں ہوا کرتی مثلاً لوگ کہتے ہیں کہ زید شیر جیسا ہے تو اس کے معنی نہیں
ہوتے کہ زید کے ہاتھ پاؤں دم سر وغیرہ مثل شیر کے ہیں فقط شجاعت میں تشبیہ دینی مقصود ہے
دیکھئے خود حضرت سرور کائنات علیہ السلام فرماتے ہیں کہ تم قیامت میں اپنے رب کو ایسا دیکھو
گے جیسا سورج کو دیکھتے ہو اور بعض روایتوں میں لفظ بدر کا ہے اب یہاں پر بھی یہ معنی نہیں ہیں
کہ معاذ اللہ باری تعالیٰ کے واسطے تدویر اور رنگ اور کثافت اور شعاع اور مقابلہ اور تقیید بالمکان
وغیرہ ایسی ثابت ہوں جیسے کہ یہ چیز شمس و قمر میں پائی جاتی ہیں بلکہ فقط اتنی بات میں تشبیہ دینی
منظور ہے کہ جیسے آفتاب اور ماہتاب کے دیکھنے میں کوئی چیز مانع نہیں ہوتی اور سب کے سب
اُن کو دیکھ لیتے ہیں ایک دوسرے کا حاجب نہیں ہوتا اسی طرح قیامت کے دن جملہ مومنین کو رویت
باری تعالیٰ عز اسمہٗ نصیب ہوگی بلا حجاب مانع کے بلکہ نفس وجہ شبہ یعنی انجلاء و ظہور کی مقدار میں بھی بہت
بڑا فرق ہے دیکھئے باری تعالیٰ فرماتا ہے کہ قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰى اِلَيَّ یعنی کفار کو خطاب کرکے کہہ دو
کہ حرج ایں نیست کہ میں تم جیسا بشر ہوں مجھ پر وحی کیجاتی ہے، اب دیکھئے کہ کفار جن کی نجاست کا
صریح اظہار قرآن میں آگیا ہے ان کی بے عقلی و نقائص کا آیتوں میں بار بار ذکر کیا گیا ہے ان کی
مماثلت ظاہر کیجاتی ہے مگر چونکہ یہ مماثلت فقط بشریت میں ہے اور دوسرے اوصاف سے کوئی غرض
و تعلق نہیں ہے اس لئے کوئی امر خلاف نہ ہوگا حضرت امام ابوحنیفہؒ سے منقول ہے کہ وہ فرماتے ہیں
ایمانی کایمان جبرئیل اور بعض نصوص میں کایمان الانبیاء فرمایا گیا حالانکہ ایمان انبیاء اور ملائکہ
کا اس درجہ میں قوت رکھتا ہے جسمیں شائبہ شک اور وہم کا نہیں درجہ عین الیقین سے بھی متجاوز ہو کر
حق الیقین تک پہنچا ہوا ہے اور ہم افراد امت کا ایمان اور یقین جو کچھ بھی ہے معلوم ہے سے

پائے استدلالیاں چوبیں بود　　　پائے چوبیں سخت بے تمکیں بود

اسکی صریح نص ہے مگر چونکہ امام رحمۃ اللہ علیہ نے نفس الایمان میں تشبیہ دی ہے اسلئے جمہور علماء نے
اس کلام کی تصدیق کی، کوئی یہ نہیں کہہ سکتا کہ معاذ اللہ حضرت امام اعظمؒ نے احاد امت کو جبرئیل علیہ السلام
اور انبیاء کے برابر کر دیا نفس ایمان سب مومنین میں موجود ہے اگرچہ ایمان انبیاء اور رسل و ملائکہ
کا نہایت قوی ہے اور ہمارا ایمان نہایت ضعیف چنانچہ ظاہر ہے جس طرح سات سمندر پر پانی کا اطلاق
ہوتا ہے ویسے ہی ایک قطرہ پر بھی علیٰ ہذا القیاس بشریت انبیاء علیہم کی اگرچہ کامل تھی اور ہم بنی آدم
بشریت میں بھی وہ کمال نہیں رکھتے لیکن بوجہ تحقیق نفس بشریت مثل کہا گیا الغرض اسکی بہت سی

غزالی دوراں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی مایہ ناز کتاب

# الحق المبین کی حقانیت



جلد دوم

مولف

## محمد ممتاز تیمور قادری

پیشکش: ھدایۃ الامۃ انٹرنیشنل

غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب ہے اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو
اس میں حضور ہی کی کیا تخصیص، ایسا علم تو زید و عمر بلکہ ہر صبی و مجنوب بلکہ
جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے'' یہ سن کر آپ نے مولوی
اشرف علی صاحب سے کہا **کیا یہی دین کی خدمت ہے**۔ تمہارے
بڑے تو ہمارے طریقہ پر تھے۔ تم نے اس کے خلاف کیوں
کیا۔ مولوی [اشرفعلی تھانوی] صاحب نے کہا میں نے اس عبارت کی
توضیح اپنے دوسرے رسالہ میں کر دی ہے آپ نے بجواب ارشاد کیا
**تمہارے اس رسالہ [حفظ الایمان] کو پڑھ کر کتنے لوگ گمراہ ہوئے ہم
دوسرے رسالہ کو لے کر کیا کریں**'' (بزم خیر از زید در جواب بزم
جمشید: ص ۲۰)

## اعلیٰ کو ادنیٰ سے تشبیہ

حفظ الایمان کی عبارت کا دفاع کیا جاتا ہے، جبکہ تشبیہ میں غرض تشبیہ کو دیکھا جاتا ہے اگر وہ کسی مسئلہ کی توضیح اور کسی خصوصیت کو سمجھانے کے لئے ہو تو قابل اعتراض نہیں، لیکن اگر مقصد کسی خصوصیت کی نفی تو جیسے تھانوی صاحب نے تخصیص کی نفی کی ہے تو وہ قابل اعتراض و گستاخانہ ہے۔

علماء دیوبند کی جانب سے کچھ امثال پیش کر کے جن میں اعلیٰ کو ادنیٰ سے تشبیہ موجود ہو، حفظ

## ترغیم حزب الشیطان پر ایک نظر

دیوبندی مولوی عطاء اللہ قاسمی نے مولانا سردار احمد صاحب کے رسالہ موت کا پیغام دیوبندی مولویوں کے نام کا جواب دینے کی ناکام کوشش کی اس پر بھی مختصر تبصرہ پیش خدمت ہے۔ جناب لکھتے ہیں:۔

# قسط نمبر سات
# ٹانڈوی چاندپوری تضاد سے
# تھانوی کافر (استغفِرُاللّٰه)

قارئین۔ رضا خانی اب جب کفر ثابت کرنے سے عاجز ہو جائیں گے تو ایک اور لومڑیانہ چال چلیں گے۔تضاد تضاد کا کھیل شروع کریں تاکہ احمد رضا بریلوی کی مکاری دجل وفریب کسی طرح لوگوں کے سامنے نہ آئے

اسی تضاد میں سے ایک تضاد حضرت مدنی اور حضرت چاند پوری کا تضاد دکھاتے ۔

حضرت چاند پوری نے لکھا

لفظ ایسا کا معنی اس جگہ اس قدر اور اتنے کے معنی متعین ہے توضیح البیان۔

حضرت مدنی لکھا

،حضرت، مولانا عبارت میں لفظ ایسا فرما رہے ہیں لفظ اتنا تو نہیں فرمارہے اگر لفظ اتنا ہوتا تو البتہ اس وقت یہ احتمال ہوتا کہ معاذاللہ اس وقت حضور علیہ السلام کے علم کو اور چیزوں کے برابر کردیا، (شہاب ثاقب)

اب رضا خانی ریمارکس دیکھو مدنی کے فتوی سے چاند پوری اور تھانوی کافر .

الجواب سنی دیوبندی عبارت پڑھتے وقت چشمہ رضا اتار کر پڑھا کرو...

اولا۔حضرت چاند پوری دو معنی کو متعین کیا ہے ایک اسقدر اور دوسرا اتنے لیکن رضاخانی دجالی کرکے صرف ایک معنی کے متعین کی بات کرتا ہے وہ ہے اتنا کی، اور اسی پر تضاد دکھاتا ہے۔لہذا رضا خانی کے دجل وفریب کا پردہ چاک۔

دوم۔حضرت مدنی نے حضرت تھانوی کی عبارت کی بات کی ہے نا کہ حضرت چاند پوری کی .

اور حضرت چاند پوری نے بھی کہیں بھی یہ دعویٰ نہیں کیا حضرت تھانوی کی حفظ الایمان کی عبارت میں لفظ اتنا موجود ہے .حضرت مدنی عبارت کی بات کر رہے ہیں اور حضرت چاند پوری معنی کی بات کررہے ہیں پھر تضاد کیسا؟

لہذا تضاد یہاں نہیں بلکہ رضا خانی عقل میں ہے ۔

سوم ۔ حضرت مدنی نے یہ کہیں نہیں کہا کہ اگر اتنا کے معنی میں ہو تو کفر یا گستاخی بنتی ہے ۔

چہارم ۔ حضرت مدنی خود لکھ رہے ،، البتہ اس وقت یہ احتمال ہوتا۔۔الخ،،

اب حضرت مدنی تو خود کہرہے ہیں کہ پھر بھی کفر اور گستاخی نہیں ہو گا بلکہ احتمال ہوگا اب کیا احتمال پر بھی رضائی کفر کا فتویٰ لگائیں گے ؟

اور رضا خانی اصول ہے

،،اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال،،

لہذا یہاں بھی تضاد سے کفر ثابت نہیں ہو گا ۔




# توضیحُ البیان
فی
# حفظِ الایمان

تصنیف لطیف

رئیس المناظرین حضرت مولانا سیّد مرتضیٰ حسنؒ چاندپوریؒ ناظم تعلیمات
وشعبۂ تبلیغ دار العلوم دیوبند وخلیفۂ مجاز حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ

ناشر

انجمن ارشاد المسلمین لاہور

۶- بی شاداب کالونی حمید نظامی روڈ

تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لیے بھی حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہیئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے۔ کیونکہ جس قدر علم غیب کو عالم الغیب کہلانے کی علت زید نے اس تقدیر پر فرض کیا ہے وہ سب میں موجود ہے پھر وہ سب عالم الغیب کیوں نہ کہلائیں گے زید کے نزدیک عالم الغیب کے یہ معنی ہیں کہ کم سے کم ایک غیب کی چیز کو بھی جانے تو جب زید و عمرو وغیرہ سب ہی کم سے کم ایک غیب کی چیز کو جانتے ہیں تو زید کے نزدیک عالم الغیب کہلانے کے کیوں نہ مستحق ہوں گے ورنہ افتراق معلول کا علت سے لازم آتا ہے۔

واضح ہو کہ ایسا کا لفظ فقط مانند اور مثل ہی کے معنی میں مستعمل نہیں ہوتا بلکہ اس کے معنی اس قدر اور اتنے کے بھی آتے ہیں جو اس جگہ متعین ہیں، نہ معلوم اس قدر صاف اور سیدھے مطلب کو کس غرض سے الٹا کیا جاتا ہے۔ یعنی زید اگر عالم الغیب کے اطلاق کی وجہ مطلق بعض کو قرار دیتا ہے گو وہ ایک ہی کیوں نہ ہو تو اس بعض میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا اور اس قدر علم جو ابھی مذکور ہوا اور جو ایک کو بھی شامل ہے چاہے وہ لاکھوں اور کروڑوں کے ضمن میں متحقق ہو یا غیر متناہی کی آغوش میں تربیت پائے یا فقط تن تنہا بذات خود موجود ہو، یہ بعض سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص نہیں بلکہ جملہ افراد انسانی میں متحقق ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی غائب چیز کا علم تو ہوتا ہی ہے جو دوسروں سے مخفی ہوتی ہے تو چاہیئے کہ زید اپنے مقولہ کی بنا پر سب کو عالم الغیب کہے اور یہ باطل ہے کیونکہ اس صورت میں عالم الغیب ہونا صفت کمال نہ رہا۔ اور یہ بالکل خلاف مدعی ہے۔

غرض گفتگو اس مطلق بعض میں ہو رہی ہے جس کو زید نے اطلاق لفظ عالم الغیب



قال تعالیٰ

وحفظنٰها من کل شیطان رجیم الا من استرق السمع فاتبعه شهاب مبین

بسلسلہ رد بدعت

رجوم المذنبین علی رؤس الشیاطین

المشہور بہ

# الشہاب الثاقب علی المسترق الکاذب

مولفہ مجاہد العلماء مرکز دائرۃ التحقیق وحید العصر جانشین شیخ الہند حضرت مولانا السید حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ صدر المدرسین دار العلوم دیوبند ضلع سہارنپور

ناشر

میر محمد کتب خانہ آرام باغ کراچی

